منطق کی مشہور کتاب شرح تہذیب پڑھی، زبانی تفسیر قرآن پڑھتی رہی، تعجب ہے کہ یہ ہمت و قوت کہاں سے آئی، اس لئے فاطمہ کا ماتم درحقیقت بہت سے مفاخر اور فضل و کمال کا ماتم ہے حق تعالیٰ کی ہزاروں ہزار رحمتیں ان پر نازل ہوں، یہ تمام آلام و مصائب بارگاہِ قدس میں رفعِ درجات کا وسیلہ ہوں، اللّٰھم اغفر لھا وارحمھا وعافھا واعف عنھا واکرم نزلھا و وسع مدخلھا، وارزقھا داراً خیراً من دارھا، واھلاً خیراً من اھلھا، واغسلھا بالماء والثلج والبرد، ونقھا من الخطایا کما نقیت الثوب الابیض من الدنس، وادخلھا الجنۃ، واعذھا من عذاب القبر وعذاب النار، واعظم لنا فی موتھا الاجر والھمنا الصبر، آمین یا ارحم الراحمین۔

۱۴ ربیع الاول ۱۳۹۲ھ کو رفیقۂ حیات داغِ مفارقت دے گئی تھی ٹھیک تین سال بعد اسی تاریخ ۱۴ ربیع الاول ۱۳۹۵ھ کو یہ لختِ جگر ہم سے جدا ہو گئی، "بصائر و عبر" کا نامہ فرسا اپنے محسن قارئینِ بصائر و عبر سے التجا کرتا ہے کہ بقدرِ فرصت و ہمت مرحومہ کو ایصالِ ثواب کر کے اجرِ آخرت سے سرفراز ہوں، بجائے خطوطِ تعزیت و ہمدردی ایصالِ ثواب پر توجہ فرما کر ممنون فرمائیں۔

خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہے کس کی
ہزاروں اٹھ گئے رونق وہی باقی ہے مجلس کی

بہت سے خطوطِ تعزیت اور تار احباب و مخلصین کے پہنچ رہے ہیں فرداً فرداً جواب سے معذرت خواہ ہوں حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ ان محسنین کو جزاءِ خیر عطا فرمائیں، آمین۔

ربیع الثانی ۱۳۹۵ھ، مئی ۱۹۷۵ء

---

# الفقید الراحل جلالۃ الملک شاہ فیصل شہید نور اللہ مرقدہ

فَمَا کَانَ قیسٌ ھُلکہ ھلکُ واحدٍ
ولکنّہ بنیان قومٍ تھدّما

بصائر و عبر کی کتابت ہو چکی تھی کہ یہ دردناک وحسرت ناک خبر آج ۲۵ مارچ ۱۹۷۵ء (۱۲ ربیع الاول ۱۳۹۵ھ) کو ۵ بجے شام پاکستانی ریڈیو نے نشر کی کہ شاہ فیصل کو ان کے ظالم بھتیجے نے گولی کا نشانہ بنا دیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ مملکت سعودی عرب کا یہ فرمانروا عصرِ حاضر کا سیاسی مفکر، اسلامی اتحاد کا داعی، جہاد فلسطین و قدس کا علمبردار، شعائرِ اسلام کی حفاظت میں بے مثال غیور فرمانروا تھا، ان کی شہادت پر جتنا ماتم و نوحہ کیا جائے کم ہے، اس نازک ترین دور میں عرب و اسلامی دنیا کو ان کی بڑی ضرورت تھی اس وقت یہ پاسبانِ حرم اور خادم الحرمین الشریفین صرف حرمین و حجاز اور ریاض کا پاسبان نہ تھا بلکہ سچ یہ ہے کہ تمام عالمِ اسلامی اور تمام ممالکِ عربیہ کا پاسبان تھا۔ عرصہ کے بعد مسلمان و عرب سلاطین میں ایسا معتدل المزاج مدبر فرمانروا پیدا ہو گیا تھا جس کے تدبر و سیاست نے برطانیہ و امریکہ کو پریشان کر رکھا تھا جس کے جود وکرم، نوال و عطا اور جود و سخا نے تمام پارینہ داستان کو پارہ پارہ کر دیا جس کے حسنِ اخلاق اور بردباری نے دشمنوں کو دوست بنا لیا تھا جس نے مصری سادات حکومت پر رحم و کرم کے خزانے کھول دیئے تھے، اسے ۵، ملین ٹن پٹرول دیا، سقوطِ نہر سویز کا ابتداء سے آج تک جتنا خسارہ ہوا وہ سب پورا کر دیا، نہرِ سویز کے شہر پورٹ توفیق کو جو اسرائیل کی بمباری سے تباہ و برباد ہو گیا تھا، مکمل طور پر دوبارہ آباد کرنے کا تکفل کیا، جس نے مصری حکومت کی اعانت کے لئے جہادِ فلسطین و قدس کے واسطے مصر میں دو بینک کھول دیئے اور یہ اعلان کیا کہ اس مقصد کے لئے جتنی امداد کی ضرورت ہو وصول کر لیا کریں جس نے شام کی حکومت کو ۳۵ کروڑ ڈالر بطورِ قرض، ۱۵ کروڑ ڈالر کی امداد اور بیس کروڑ ڈالر ترقیاتی کاموں کے لئے دینے منظور کئے جس نے عمان کی حکومت کو ایک کروڑ پچاس لاکھ ڈالر ماہانہ اور ڈیڑھ کروڑ ڈالر اپنی آمد کے موقعہ پر بطورِ خاص دینے کا اعلان کیا تھا جس نے تنظیم آزادی فلسطین کو پچاس لاکھ ڈالر

سالانہ امداد دینے کا اعلان کیا تھا، جس نے پاکستان کے زلزلے میں ایک کروڑ ڈالر کا عطیہ دیا تھا، سربراہ کانفرنس میں تیس کروڑ کا عطیہ دیا، جس نے پاکستان کی سلامتی اور امداد میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی، یہ تو مرحوم کے دریائے سخا کے چند قطرے ہیں ورنہ عالمِ اسلام میں ان کی سخاوت وجود کی نہریں بہ رہی ہیں، اپنی یازدہ سالہ حکومت میں عرب اور مسلمانوں پر وہ عظیم احسانات کئے جو قیامت تک دنیا یاد رکھے گی، بلاشبہ حق تعالےٰ نے ان کے لئے زمین کے خزانے کھول دیئے تھے، ۲۹ ارب ڈالر سالانہ تیل کی آمدنی پہنچ گئی تھی، لیکن الحمد للہ کہ اس مردِ حق نے بھی خوب شکر ادا کیا، مسلمانوں کی امداد کے لئے اپنے خزانوں کے دروازے کھول دیئے تھے، ان کی موت بلاشبہ تمام عالمِ اسلام کے لئے دورِ حاضر کا سب سے بڑا المیہ ہے، عرب سیاست میں ان کی رحلت سے جو خلا پیدا ہو گیا بمشکل پُر ہوگا، ان کے بھتیجے فیصل بن مساعد کے ہاتھ سے یہ حادثۂ کبریٰ پیش آیا، انا للہ وانا الیہ راجعون۔ خدا کا شکر ہے کہ مرحوم عمر کے آخری مراحل میں نالہائے سحری کے عادی ہو گئے تھے، نماز کے پابند تھے مزاج میں تواضع ومسکنت کی انتہا تھی، راقم الحروف کو دو مرتبہ خصوصی ملاقاتوں میں قریب سے قریب تر ہو کر ان کی شخصیت کو پڑھنے اور دیکھنے کا موقع ملا تھا اور ان کے وقار ومتانت اور اسلامی ہمدردی کے گہرے نقوش قلب پر مرتسم ہو گئے تھے، حق تعالےٰ ان کے زلات کو معاف فرمائے اور جس طرح دولت کے خزانے ان کی زندگی میں ان کے لئے کھول دیئے تھے، اسی طرح ان کے مرنے کے بعد اپنی عفو ومغفرت اور رحمتِ بیکراں کے دروازے ان پر کھول دے، دولت وثروت کی زوال پذیر سلطنت کے بدلے محض اپنے فضل وکرم سے رحمت ورضوان کی لازوال سلطنت انہیں نصیب فرمائیں (آمین) اور ان کے جانشین خالد بن عبد العزیز کو ان کا صحیح جانشین بنائے اور ان کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق نصیب فرمائیں۔ (آمین)

ربیع الثانی ۱۳۹۵ھ، مئی ۱۹۷۵ء

# حضرت مولانا عبدالودود مردانی نوراللہ مرقدہ

ماہ صفر ۹۵ھ میں گڑھی کپورہ ضلع مردان کے ہمارے ایک مخلص و صالح عالم دین مولانا حافظ عبدالودود صاحب واصل بحق ہوئے، اِنا للہ و اِنا الیہ راجعون، مرحوم نے تمام عمر سلف کے طرز پر حفظِ قرآن سے لے کر درسی علوم کے مختلف فنون کی انتہا میں پڑھائیں، خاموشی کے ساتھ قناعت کی زندگی بسر کی، جمعیت العلماءِ اسناف یوسف زئی کے ناظمِ اعلیٰ بھی تھے، پھر عرصہ جمعیت علماءِ اسلام کے لئے شیخ الاسلام حضرت الاستاذ عثمانی رحمہ اللہ کی سرپرستی میں بھی خدمات انجام دیتے رہے، مرحوم سنجیدہ، باوقار اور مرنجانِ مرنج طبیعت کے مالک تھے، حضرت مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ بہبوڑی والوں سے شرفِ بیعت بھی حاصل تھا، اس طرح تھانوی سلسلہ کے فیض یافتہ تھے، تراویح میں ختمِ قرآن کریم کا معمول رہا، صرف آخری رمضان المبارک میں علالت کی وجہ سے صرف ۲۲ پارے سنائے مگر ختم نہ کر سکے، شبِ وفات میں عشاء کی نماز باجماعت کی سعادت نصیب ہوئی، تہجد کے لئے پانی رکھوایا عین تہجد کے وقت آخری شب میں روح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی، حق تعالیٰ مغفرت و رحمت و رضوان کے مقاماتِ عالیہ نصیب فرمائیں، آمین۔

جمادی الاولیٰ ۱۳۹۵ھ، جون ۱۹۷۵ء، جون ۱۹۷۵ء

---

# حضرت مولانا ابوالوفا قندھاری رحمہ اللہ تعالیٰ

نشستہ در ظلم باقمر چہ کار مرا — چراغ تیرہ شبم باسحر چہ کار مرا

آہ حضرت ابوالوفا قندھاری افغانی کی روحِ مبارک ملأ اعلیٰ کی طرف پرواز کر گئی، اِنا للہ وانا الیہ راجعون. ﴿إذا جاء أجلهم لا يستأخرون ساعةً ولا يستقدمون﴾

آج ۲۵، ۲۶ جولائی ۷۵ء کی درمیانی رات شنبہ، ۱۷ رجب المرجب ۹۵ھ حیدرآباد دکن سے ایک تار یہ دردناک خبر لے کر آیا کہ حضرت مولانا ابوالوفا وفات پا گئے. ٹیلیگرام ۲۳ر جولائی کا ہے، یہ معلوم وصال کب ہوا، افسوس کہ ان چند ماہ میں آسمانِ علم کے کیسے کیسے آفتاب وماہتاب اور درخشاں ستارے یکے بعد دیگرے غروب ہوتے گئے، بصائر وعبر کے مرثیہ خوان کی قلم کی روشنائی خشک ہونے سے پہلے نو بہ نو مصیبت کی مرثیہ خوانی کرنی پڑ رہی ہے. حضرت والا مولانا سید محمد زکریا رحمہ اللہ کی وفاتِ حسرت آیات کی جان کاہ مصیبت کا پہاڑ سر پر ٹوٹا جس نے دماغ کو پاش پاش کر دیا. ان ٹکڑوں کو سمیٹنے سے فرصت نہیں ملی تھی کہ ایک باخدا عالم، گمنام درویش، دورِ حاضر کے ولی اللہ پارسا، متقی، زاہد، فقہِ حنفی کے محقق، حنفیہ کے محسن اعظم فاضل قندھاری کی وفات نے حواس باختہ کر دیا، اِنا للہ وانا الیہ راجعون. افغانستان وقندھار کا یہ مایہ ناز عالم جس نے حیدرآباد دکن کو اپنا گہوارۂ علم بنا لیا تھا ان کے کمالات وصفات کے بیان کے لئے ایک دفتر چاہیے. وہ فقہ حنفی کے امام تھے. فدائے حنفیہ کی کتابوں کے حافظ تھے. امام ابوحنیفہؒ اور امام محمد بن حسنؒ کی کتابوں کے عاشق تھے جس دیدہ ریزی سے ان ائمہ کی کتابوں کو دنیا کے گوشہ گوشہ سے جمع کر کے اس کی حفاظت کرتے تھے اور پھر ان کی اشاعت کے انتظامات کرتے تھے آج کی دنیا اس کا اندازہ لگانے سے بھی قاصر ہے. زہد وتقویٰ کا یہ پیکر مجسم جس مقام پر پہنچا تھا یہ عیش پرست دنیا اس کا تصور بھی نہیں کر سکتی. ورع وخشیت کا جو درجہ ان کو نصیب تھا عصرِ حاضر کا گمان بھی وہاں نہیں پہنچ سکتا

حیدرآباد دکن جیسے شہر میں جس کی عیش پرستی کے سیلاب میں پہاڑ بھی بہہ گئے اور جہاں بڑوں بڑوں کے قدم بھی پھسل گئے اس مردِ خدا کے پائے استقامت کو کیا مجال کہ ذرہ برابر بھی لغزش پیدا ہوئی ہو. مرحوم صحیح معنی میں عالم باعمل تھے. قرآن کے حافظ تھے. عشرہ قراءت کے عالم

تھے، تجوید و قراءت میں دو کتابوں کے مصنف تھے، رات کو جب اٹھتے تھے تو جب تک وضو کرتے تھے اور نماز کی تیاری کرتے تھے، دردناک فارسی اشعار پڑھتے تھے اور خوب رویا کرتے تھے، پھر تہجد میں طویل طویل قیام کرتے تھے اور دردناک لہجے میں اس والہانہ انداز میں قرآن کریم کی قراءت کرتے کہ سننے والوں کو تڑپا دیا کرتے تھے اور بسا اوقات آہ و بکا کی کیفیت طاری ہوتی تھی، صبح کی نماز خود پڑھایا کرتے، طوال مفصل کی بڑی سورتیں پڑھتے تھے اور کبھی کبھی نماز میں حفص کی قراءت کے علاوہ بقیہ قراءتِ سبعہ میں سے کوئی قراءت پڑھا کرتے تھے۔ مدرسہ نظامیہ حیدر آباد دکن میں عرصہ دراز تک مدرس اور استاذ رہے تھے۔ بعد میں معمولی سی پنشن ہو گئی تھی بس اسی حقیری پنشن سے قوت لاموت کی زندگی بسر کرتے تھے، کسی رئیس جاگیردار کا نہ کھاتے تھے نہ کسی حیدر آبادی رئیس و جاگیردار کی دعوت قبول کرتے تھے وہ جاگیردار جو صالحین میں شمار ہوتے تھے کبھی ان کے یہاں بھی چائے کا ایک گھونٹ تک نہیں پیا، باوجود اس کے کہ یہ تمام حضرات رؤساء و جاگیرداران سے ایسی عقیدت رکھتے اور ان کا ایسا احترام کرتے تھے کہ عقل حیران ہے کمال یہ ہے کہ کبھی ان رؤساء کے یہاں ملنے جایا کرتے تھے لیکن نہ چائے نہ پانی۔

عالم ہو یا غیر عالم، غنی ہو یا فقیر، کسی کا ہدیہ قبول نہیں کیا کرتے، خیرات و صدقات تو کجا، نہایت مخلصانہ ہدیہ جو بغیر اشراف کے ہو وہ بھی کبھی قبول نہیں کیا۔ یہ ان کا ایک خاص اضطراری ذوق تھا۔ کسی کی حجت و دلیل نہیں سنتے تھے، اس سلسلہ کے بڑے دلچسپ واقعات ہیں[1]۔

---

[1] یہاں ایک واقعہ کا ذکر کرنے کو بے اختیار جی چاہتا ہے جو خود حضرت بنوری مدظلہ کو پیش آیا وہ حضرت ہی کے الفاظ میں یہاں نقل کیا جاتا ہے ایک زمانہ میں مولانا مرحوم پر تنگی کا ایسا دور تھا کہ کئی کئی دن کا فاقہ ہوتا مجھے (حضرت بنوری کو) مرحوم کا اصول معلوم تھا کہ وہ کسی کا ہدیہ قبول نہیں فرمایا کرتے، میں نے مولانا محمد موسیٰ میاں افریقی کو مولانا کے بارے میں لکھا، انہوں نے مرحوم کے نام بغیر کسی تعارف کے کچھ رقم بھیجی، مرحوم نے مجھے ڈابھیل خط لکھا کہ یہ افریقہ میں کون صاحب ہیں جنہوں نے مجھے رقم بھیجی ہے اور میرا پتہ ان کو کس نے بتایا؟ اور یہ کہ میں اس رقم کو واپس کرنا چاہتا ہوں اس کی واپسی کی صورت کیا ہو سکتی ہے؟ میں نے لکھا کہ یہ ایک مخیر عالم ہیں علماء کرام کو عموماً ہدایا بھیجتے رہتے ہیں ان کو آپ کے نام سے واقفیت ہو گی اس لئے انہوں نے آپ کو بھی ہدیہ بھیج دیا ہو گا، آپ اسے واپس نہ کیجئے بلکہ قبول فرما لیجئے، آپ کو وہ حدیث معلوم ہے کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت

بقیہ اگلے صفحہ پر

مولانا محمد انوار اللہ صاحب مرحوم کے شاگردِ رشید تھے، اکثر کتابیں حیدر آباد دکن میں مرحوم سے پڑھی تھیں اس لئے حیدر آباد دکن بعد میں ان کا مسکن اور وطنِ ثانی بنا، موصوف کی زندگی کا سب سے بڑا قابلِ صد فخر کارنامہ "احیاء المعارف النعمانیہ" جیسے ادارے کی تاسیس ہے، اس ادارے کا اساسی مقصد یہ تھا کہ حضرات ائمہ کرام امام ابو حنیفہ ابو یوسف محمد بن الحسن شیبانی رحمہم اللہ کی اصلی کتابوں کو مہیا کر کے تعلیقات و مقدمات کے ساتھ عمدہ سے عمدہ صورت میں شائع کیا جائے، اس کے بعد طبقہ ثانیہ و ثالثہ کے ائمہ فقہاءِ حنفیہ کی تالیفات کی خدمت کی جائے، امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ رحمہ اللہ جیسی ہستی اس ادارے کی معاون رکن بن گئی اور جیب خاص سے ایک رقم بھی عطا فرمائی اس لحاظ سے حضرتِ شیخ کی رہنمائی اور اعانت کا شرف اس ادارے کو حاصل رہا اور حضرتِ شیخ کی رہنمائی سے ہی یہ معلوم ہوا کہ قاہرہ میں ایک محقق حنفی عالم الشیخ محمد زاہد کوثری موجود ہیں، چنانچہ امام العصر کے بعد دوسری ہستی محقق روزگار متصلب حنفی، وسیع النظر کی علامہ کی سرپرستی بھی ان کو نصیب ہوئی، ۱۳۵۰ھ سے ۱۳۷۱ھ تک مدۃ العمر حضرت شیخ کوثری اس ادارے کے بے نظیر علمی معاون اور رہنما رہے نہ صرف رہنما بلکہ مقدمات و تعلیقات میں نام بے نام اصلاح فرمایا کرتے تھے اور استنبول کے علمی کتب خانہ کے نوادرات کی اطلاع دیا کرتے تھے اور ان کے فوٹو وغیرہ منگوانے میں ان کی رہنمائی فرمایا کرتے تھے اور طباعت کے لئے کتابوں

---

عمر رضی اللہ عنہ کو کچھ مال عطا فرمانا چاہا تو انہوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! کسی ایسے شخص کو دیجئے جو مجھ سے زیادہ ضرورت مند ہو، آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ "بغیر اشرافِ نفس کے کچھ مل جائے تو اسے قبول کر لیا کرو" اور آپ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے زیادہ زاہد نہیں لہٰذا آپ بھی اس ہدیہ کو جو اشرافِ نفس کے بغیر آیا ہے رد نہ فرمائیے، مرحوم نے اس کے جواب میں لکھا کہ تم نے یہ حدیث نہیں پڑھی کہ ((الید العلیا خیر من الید السفلی)) میں نے لکھا کہ اول تو یہ حدیث ہدیہ سے متعلق نہیں بلکہ صدقہ سے متعلق ہے علاوہ ازیں "ید علیا" کی ایک تفسیر لینے والے ہاتھ سے بھی کی گئی ہے، بہر حال آپ کے پاس اس ہدیہ کے رد کرنے کی کوئی وجہ نہیں، مرحوم نے پھر لکھا کہ میں یہ دروازہ ایک دفعہ بند کر چکا ہوں اب تمہاری تلقین سے اس کو کھولنا نہیں چاہتا۔ بس مجھے یہ بتاؤ کہ رقم کیسے واپس کی جائے؟ اس کے بعد خط آیا کہ اب مجھے طریقہ معلوم ہو گیا ہے۔ ہر حال اس شدید تنگی میں بھی موصوف نے اس رقم کا ایک حبہ تک استعمال نہیں کیا بلکہ پوری رقم واپس کر کے دم لیا؛ کیا اس حرص و طمع کے دور میں اس کی نظیر مل سکتی ہے؟ اس نوعیت کے نہ جانے کتنے واقعات مرحوم کو پیش آئے ہوں گے (مدیر)

کا انتخاب ان کی رائے سے ہوتا تھا۔ قاہرہ میں شیخ رضوان محمد رضوان ان کی رہنمائی سے وکیل احیاء المعارف منتخب ہوئے جن کی کوششوں سے احیاء المعارف کی کتابیں قاہرہ میں آب وتاب سے عمدہ تصحیح کے ساتھ چھپنی شروع ہو گئیں۔ شیخ کوثری کی رہنمائی ہی سے ادارہ نادر ترین مخطوطات سے مالا مال ہو گیا، امام ابو زید دبوسی اور امام جصاص کے نوادر مؤلفات ادارے میں پہنچ گئیں۔ حضرت مولانا مفتی مہدی حسن صاحب شاہجہانپوری کا امام العصر حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کی وجہ سے ادارے سے تعلق ہوا "کتاب الحجۃ علی اہل المدینۃ" انہی کی تصحیح ومقابلہ وتعلیقات سے حیدرآباد میں طبع ہوئی۔ رفتہ رفتہ مجلس علمی ڈابھیل کی بھی توجہ ہوئی اور امام محمد بن الحسن کی کتاب الآثار کی شرح مولانا ابو الوفا صاحب رحمہ اللہ سے لکھوانے کی خواہش کی جس کی دو جلدیں طبع ہو گئیں اور غالباً شرح پوری نہ ہو سکی یا طباعت پذیر نہ ہو سکی، راقم الحروف بنوری کو سنہ ۵۰ء میں اس ادارے کی مجلس عاملہ کا رکن منتخب کیا گیا، بعد میں غالباً مولانا عبد الرشید نعمانی کو بھی ادارے کا ممبر بنایا، الغرض احیاء المعارف النعمانیہ کے ذریعہ جس طرح ٹھوس علمی خدمات کی اور قدماءِ ائمہ اور قدماءِ فقہاء کی کتابیں عمدہ ترین ٹائپ میں تعلیقات ومقدمات کے ساتھ شائع کرتے رہے، یہ قیامت تک ان کی یادگار رہے گی، اور ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے لئے صدقہ جاریہ رہے گا۔ احیاء المعارف النعمانیہ کی جس انہماک وشغف اور عشق ومحبت سے علمی خدمت کی اس کی نظیر ہم نے نہ کبھی دیکھی، نہ سنی اور اگر نہ دیکھتے تو یہ گمان بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ ایسی کوئی ہستی بھی ہو گی جو اس انداز سے حکومت کرتی ہو، شب وروز علاوہ عبادت وسحر خیزی کے یا تصحیح ومقابلہ ہے یا تعلیق کا کام ہے اور کمال تو یہ تھا کہ خود ایک حبہ تک کا معاوضہ مجلس سے نہ لیتے تھے اور کوشش یہ ہوتی تھی کہ دوسرا شریکِ کار مقابلہ کے لئے بھی اس سلسلے کو معاوضہ نہ دینا پڑے۔ ڈاکٹر حمید اللہ صاحب حیدرآبادی متع اللہ الامۃ بخدماتہ الدینیۃ جو آج کل پیرس میں قیام پذیر ہیں؟ وہ ادارے کی مجلسِ عاملہ کے رکن تھے ان سے بھی مقابلہ وتصحیح کی خدمات لیتے تھے۔ انتہائی عسرت وتکلیف کی زندگی گذارتے تھے اور انتہائی معمولی حقیر پنشن پر زندگی بسر کرتے تھے لیکن کیا مجال کہ کوئی معاوضہ مجلس سے وصول کریں۔ آج انہی کے اخلاص واحتیاط کی برکت سے ادارے کے کتب خانے میں بے شمار قیمتی مخطوطہ نوادر کا ذخیرہ جمع ہو گیا، اور مطبوعات کا بڑا سرمایہ فراہم کیا گیا خود مرحوم کا بڑا نادر کتب خانہ تھا۔ نہ معلوم کہ ان ذخائر علمیہ اور علمی خزانوں کا کیا حشر

ہوا ہوگا؟

حضرتِ مرحوم نے تجرد کی زندگی گذاری اور تمام زندگی علمی خدمات کی نذر کی اور تقریباً پچاس برس تک احیاء المعارف کی جلیل القدر قابلِ رشک خدمات انجام دیں۔ مرحوم کی برکت سے کتب ستہ میں سے پہلی مرتبہ الجامع الکبیر مصنفہ امام محمد بن الحسن عمدہ تعلیقات و مقدمہ کے ساتھ زیورِ طبع سے آراستہ ہوگئی اور امام ابو یوسف کی کتاب الآثار کا پہلی مرتبہ دنیائے علم کو علم ہوا کہ امام ابو یوسف کی بھی کتاب الآثار ہے، مرحوم ہی کی کوشش سے حکومت کے مطبعہ دائرۃ المعارف سے امام محمد رحمہ اللہ کی کتاب "المبسوط" شائع ہونی شروع ہوئی، اس شہیدِ علم پر اللہ تعالےٰ کی رحمتیں نازل ہوں جس نے اس پُر آشوب دور میں سلف صالحین کی یاد تازہ کردی۔ میرا انتہائی اصرار رہا کہ ادارے کو پاکستان کراچی منتقل فرمادیں میری طرف سے ہر ممکن امداد سے دریغ نہ ہوگا کیونکہ مجھے یہ محسوس ہورہا تھا کہ آپ کے بعد ادارے کا مستقبل تاریک ہے اور اس شمعِ فروزاں کے بعد اندھیرا ہی اندھیرا ہوگا، میرے اصرار پر بات سمجھ میں آگئی تھی اور وعدہ فرمایا کہ اگر ارکانِ مجلس راضی ہوں تو میں اس سلسلہ میں عملی قدم اٹھاؤں گا لیکن افسوس کہ یہ خواب شرمندۂ تعبیر نہ ہوسکا، کاش اگر ڈاکٹر حمید اللہ صاحب حیدرآباد میں ہوتے تو شاید ادارے کی حیات کی صورت باقی رہتی بہ تقدیرات کا کیا چارۂ کار کیا جائے۔ تفصیلات تو معلوم نہیں لیکن اجمالاً تو مایوسی ہے خدا کرے کہ اس شبِ دیجور میں کوئی امید کی کرن پیدا ہو۔ مولانا ابوالوفاء قدس صاحب افغانی کی وفات سے ورع و زہد کا ایک پیکر، تقویٰ وخشیتِ الٰہی کی قوی روح، جہد وسعی کا ایک حیرت انگیز نمونہ، سلفِ صالحین کی عجیب یادگار، بوس و خمول کی حیثیت سے ہو یا قناعت و زہد کی جہت سے ہو ایک عظیم ترین شخصیت دنیا سے رخصت ہوگئی، بس اللہ تعالیٰ ہی کی قدرت ہے کہ ایک ضعیف و نحیف جسم میں قدیم ترین کی روح جلوہ گر ہوگئی تھی، عصرِ حاضر میں اس کا تصور بھی نہیں ہوسکتا۔ علم و عمل، شب خیزی اور نالہائے سحری کا یہ بلبل ہمیشہ کے لئے خاموش ہوگیا، بہارِ دنیا میں جو روز افزوں خزاں کی ہوائیں چل رہی ہیں بجز قدرتِ خداوندی کوئی توقع نہیں کہ اس چمنستانِ دہر میں ایسا گلدستہ نمودار کرے جس کی خوشبو سے دماغِ علم معطر ہو، وفی اللہ عزاء من کل فائت حق تعالیٰ ان کی روحِ پرفتوح پر جنت الفردوس کے دروازے کھول دے اور نعیمِ جنت

کے رحمت و رضوان کے وہ مقاماتِ عالیہ نصیب فرمائے جو ارحم الراحمین کی رحمتِ ازلیہ کے شایانِ شان ہوں۔ اللّٰھم اغفر لہ، اللّٰھم ارحمہ، اللّٰھم ارفع درجاتہ عندک فی مقعد صدق یارب العٰلمین۔

## قاری محمد حسن رحمۃ اللہ علیہ

افسوس کہ ہمارے محترم قاری محمد حسن صاحب امروہوی نے جمعرات ۹ جمادی الاخری ۱۳۹۵ھ، ۱۹ جون ۱۹۷۵ء صبح کو داعی اجل کو لبیک کہا، مرحوم قاری محمد صدیق بنگالی استاذِ مدرسہ فرقانیہ لکھنؤ کے شاگردِ رشید تھے لیکن اپنی خداداد قابلیت اور موزونیتِ طبع سے حسنِ تجوید وحسن قرأت اور حسنِ تلاوت کے اس مقام پر پہنچے تھے کہ متحدہ ہندوستان میں ان کی کوئی ہمسری نہیں کرسکتا تھا میں نے اپنی زندگی میں اتنا مؤثر پڑھنے والے قاری کو کبھی نہیں دیکھا، نہایت وقار وخشوع کے ساتھ دردناک آواز میں اس انداز میں تلاوت فرماتے تھے کہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ قرآن آج نازل ہورہا ہے، خصوصاً فجر کی نماز میں سننے والوں پر ایسی کیفیت طاری ہوجاتی تھی کہ وہ دنیا ومافیہا سے غائب ہوجاتے تھے، رنگون راندیر، سورت ریاست قلات میں زندگی گذاری، آخری زندگی کراچی میں گذری، افسوس کہ کوئی اپنا شاگردِ رشید ایسا نہیں چھوڑا جس سے ان کی یاد تازہ ہو، طبیعت میں انتہائی ظرافت تھی خوش مزاج مرنج مرنجان تھے۔ ان میں محاکات کا مادہ غضب کا تھا جب کسی کی نقل اتارتے تو اصل سے یہ نقل بڑھ جاتی تھی، کبھی کبھی مدرسہ عربیہ اسلامیہ میں بعد عصر تشریف لایا کرتے تھے۔ ان کی آمد سے اچھی خاصی محفلِ قرأت آراستہ ہوجاتی تھی۔ طلبہ سے قرآن سنتے اور خود بھی سناتے۔ اچھے پڑھنے والوں کے بڑے قدردان تھے اور ان کی قرائت سے بے حد محظوظ ہوتے تھے، افسوس کہ راقم الحروف اپنی علالت کی وجہ سے نمازِ جنازہ میں شرکت سے محروم رہا۔

رحمہ اللہ رحمۃً واسعۃً ورفع درجاتہ فی مقعد صدق عندک ملیک مقتدر

# حضرت مولانا ابو احمد عبد اللہ لدھیانوی رحمہ اللہ تعالی

پنجشنبہ ۲۹ جمادی الآخریٰ ۱۳۹۵ھ مطابق ۱۰ جولائی ۱۹۷۵ء کو قبیل مغرب گوجرانوالہ میں حضرت مولانا ابو احمد عبد اللہ لدھیانوی کا قریباً ۹۳ سال کی عمر میں انتقال ہوا، انا للہ وانا الیہ راجعون۔ مرحوم موضع بلیہ وال ضلع لدھیانہ (مشرقی پنجاب) کے ایک علمی خاندان کے چشم و چراغ تھے، مرحوم کو مولانا نور احمد امرتسری، مولانا مفتی محمد حسن، مولانا سلطان محمود امام العصر مولانا سید محمد انور شاہ کشمیری اور حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندی (نور اللہ قبورہم) سے شرفِ تلمذ حاصل تھا اور حضرت مفتی محمد حسنؒ کے خلیفہ مجاز تھے، حضرت شیخ الہندؒ نے اپنے دستِ مبارک سے انہیں حدیث کی سند اجازت لکھ کر دی تھی جو ایجاز کا اعلیٰ نمونہ ہے تبرکاً اس کا متن درج ذیل ہے:۔

"بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، نحمدہٗ ونصلی علیٰ نبیہ الکریم وبعد فإن الصالح السعید المولوی عبد اللہ قد قرأ الأمهات الست فی الحدیث فأنا اجیزہ باذن اللہ وأوصیہ بالبرّ والتقویٰ واللہ الموفق والمعین۔ فقط

العبد

محمود عفی عنہ

یکم ذیقعدہ ۱۳۳۳ھ

مرحوم نے زندگی کا طویل سفر اپنے اسلاف و اکابر کے نقش قدم پر طے کیا، مدۃ العمر تعلیم و تدریس اور ارشاد و تلقین کے پاکیزہ مشاغل میں منہمک رہے، تقسیم سے قبل لدھیانہ وغیرہ میں تدریس کے فرائض انجام دیئے اور تقسیم کے بعد گوجرانوالہ میں آرہے اور وہاں "دارالعلوم نعمانیہ" کے نام سے ایک تعلیمی ادارہ قائم کیا جس کے آخر دم تک مہتمم رہے۔ قیام پاکستان کے بعد موصوف عالم اسلام کے اتحاد اور اربابِ حکومت کی اصلاح کے لئے متفکر رہا کرتے تھے ان پر پاکستان کے اربابِ حل و عقد، اعلیٰ افسران، فوجی حکام اور عالم اسلام کے سربراہوں اور چیدہ شخصیتوں کو دعوت دینے کا جذبہ غالب آگیا تھا ان کا یہ احساس تھا،

اگر عالمِ اسلام کے ذمہ دار افراد کا رُخ اسلام کی طرف پھر جائے اور وہ اسلام کو ایک ضابطۂ حیات اور ایک لائحہ عمل یقین کر کے صدقِ دل سے اس پر عمل پیرا ہوں تو مسلمان آج بھی اقوامِ عالم سے آگے نکل سکتے ہیں اس پیغام کو متعلقہ حضرات تک پہنچانے کے لئے موصوف نے ایک ادارہ تصنیف و تالیف قائم کیا تھا جس کے زیرِ اہتمام متعدد کتابیں خود مرتب کر کے ہزاروں کی تعداد میں شائع کیں اور اعلیٰ حکام اور سربراہانِ عالمِ اسلام کے نام ارسال کیں حق تعالیٰ شانہٗ مرحوم کو اپنی رحمت و رضوان سے نوازے اور ان کے گرامی قدر صاحبزادگان مولانا عبدالواسع، مولانا محمد اسماعیل، مولانا حافظ محمد طاہر اور مولانا محمد احمد کو ان کا صحیح جانشین بنائے۔

شعبان المعظم ۱۳۹۵ھ، ستمبر ۱۹۷۵ء

# حضرت مولانا فاروق احمد رحمہ اللہ تعالےٰ

استاذ العلماء حضرت مولانا فاروق احمد رحمۃ اللہ علیہ کی وفاتِ حسرت آیات سے بہاول پور کے ان جلیل القدر علماء کرام کی یاد تازہ ہوگئی جن میں شیخ الجامعۃ العباسیہ مولانا غلام محمد گھوٹوی، مولانا احمد علی، مولانا محمد صادق، مولانا عبید اللہ، مولانا محمد علی رحمہم اللہ تعالیٰ کی جیسی نادرۂ روزگار شخصیتیں شامل ہیں۔ مولانا سہارنپور کے علمی خاندان کی یادگار تھے اور برِ اعظم کے مشہور عالمِ دین مولانا خلیل احمد سہارن پوری کے حقیقی بھتیجے تھے۔ بہاول پور میں نصف صدی سے ادھر کا عرصہ قال اللہ وقال الرسول اور درس و تدریس میں گذرا۔ باوجود پیرانہ سالی اور کمزوری کے ابھی تک مرحوم کے فیوض کا سلسلہ جاری تھا جس سے اہلیانِ بہاول پور محروم ہوگئے۔ مرحوم کی قیام گاہ مرجعِ خاص و عام بنی ہوئی تھی۔ صبح اور شام کے اوقات میں بے شمار مخلوق آپ کے فیوض و برکات سے فی سبیل اللہ مستفیض ہوتی تھی۔ اس قحط الرجال کے دور میں حضرتؒ کا وجود کسی نعمتِ عظمیٰ سے کم نہ تھا جس سے اہلیانِ بہاول پور محروم ہوگئے۔ مولانا نے ۲۷ رمضان المبارک کو داعئ اجل کو لبیک کہا اور ۲۶، ۲۷ رمضان المبارک کی درمیانی بابرکت شب کو علماء، صلحاء، حفاظ اور عوام و خواص کے اجتماعِ عظیم نے آپ کی نمازِ جنازہ میں شرکت کی۔ جس کے بعد ایک اشک بار جمِ غفیر کی موجودگی میں انہیں سپردِ خاک کر دیا گیا۔ اللہ تعالےٰ مغفرت فرمائیں اور اعلیٰ علیین میں جگہ دیں۔ آمین۔ إنا لله وإنا إليه راجعون۔

ذوالقعدہ ۱۳۹۵ھ، دسمبر ۱۹۷۵ء

## حضرت مولانا گل محمد رحمہ اللہ تعالیٰ

یوم الجمعہ ۱۲ ذوالحجہ ۱۳۹۵ھ ۲۶ دسمبر ۱۹۷۵ء کو میری دوسری اہلیہ کے والدِ ماجد مولانا گل محمد صاحب سکھر میں واصل بحق ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون، مرحوم کے اخلاص، کرمِ نفس، جود وسخا، ہمت ومردانگی، جفاکشی، غیرتِ دینی، مکارمِ اخلاق کا مجھے پہلے سے علم ہو چکا تھا، دو سالہ تعلق کے عرصہ میں ان کے اوصافِ حمیدہ کا مشاہدہ بھی ہوتا رہا، طویل ترین علالت کے دوران ان کی استقامت وصبر کو دیکھ کر حیرت ہوئی، آخر میں دق وسل جیسے موذی مرض میں مبتلا ہوئے لیکن کیا مجال کہ ان کی خوش خلقی اور صبر وتحمل میں ذرا بھی فرق آیا ہو، کبھی اپنی تکلیف کی کسی سے شکایت نہیں کی، حکایتِ حال کے طور کچھ زبان پر کبھی آیا تو آیا، خواص میں اگر اس قسم کے کمالات ہوں تو زیادہ تعجب نہیں ہوتا لیکن عوام امت میں ایسے قابلِ رشک صفات یقیناً باعثِ تعجب ہیں۔ حق تعالیٰ کی اس مخلوق کے گمناموں میں نامعلوم کتنے اولیاء اللہ ہیں جن کا کسی کو علم نہیں اگر مشاہیر میں یہ کمالات ومحاسن موجود ہوں جب بھی قابلِ قدر ہیں لیکن غیر مشہور گمنام شخصیتوں میں اس قسم کے محاسن حیرت افزا ہیں، خدا کا شکر ہے کہ مرحوم کا تمام خاندان صالحین واہلِ علم کا ہے، ان کے والدِ ماجد حضرت مولانا شیر محمد صاحب مستند عالم اور باخدا شخصیت تھی صرف ونحو کے تو امام تھے، حضرت عارف سندھی مولانا حماد اللہ ہالیجی سے بیعت واصلاح کا تعلق تھا بارہا ملاقات ہوئی ان کی بزرگانہ شفقت واخلاص کا ممنون ومعترف ہوں، مرحوم مدرسہ انوار العلوم سکھر کے روحِ رواں تھے اس کی ترقی کے لئے ہمیشہ کوشاں تھے، ان کی اہلیہ محترمہ طلبہ کے لئے سکھر کی گرمی میں سالن اور روٹی اپنے ہاتھ سے تیار کیا کرتی تھیں اور صبح وشام گھنٹوں یہ صبر آزما خدمت انجام دیا کرتی تھیں اور اب بھی کرتی ہیں۔ بیماری وعلالت میں کبھی کوئی نماز فوت نہیں ہوئی جس رات صبح کو وفات مقدر تھی اشارے سے تہجد پڑھی اور سورۂ رحمٰن وسورۂ یٰسین کی تلاوت کی اور تبسم کیا، تیمارداروں کو الوداع کہی سب کو صبر کی تلقین کی، جزع وفزع اور آہ وپکار نہ کرنے کی وصیت کی، جمعہ کی صبح اذان کے بعد بھائیوں اور بیٹوں کو نماز کے لئے جانے کا حکم دیا اور اسی دوران ان کی روح ملأ اعلیٰ کی طرف پرواز کر گئی، انا للہ وانا الیہ راجعون۔ حق تعالیٰ جنت الفردوس میں درجاتِ عالیہ نصیب فرمائے اور رحمت ورضوان ومغفرت کے مقاماتِ عالیہ سے سرفراز فرمائیں، آمین۔ میری اہلیہ کو اسی جمعہ کی رات یعنی وصال سے

چند لمحے قبل خواب میں زیارت ہوئی، صبر و استقامت کی تلقین کی، دنیا سے رخصتی کا حال سنایا اور اپنا حسین خوبصورت اور دل آویز گھر جنت میں دکھلایا، والہانہ انداز سے اہلیہ نے اس مکان میں رہنے کا اشتیاق ظاہر کیا تو فرمایا کہ تمہیں بھی یہاں آنا ہے لیکن ابھی وقت نہیں آیا اور فرمایا، محنت کرو تمہارا گھر بھی تیار ہوگا، میرا گھر تیار ہوگیا، حسبِ عادت راقم الحروف کی خدمت و رضاجوئی کی وصیت فرمائی۔

ع    خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

افسوس کہ باوجود کوشش جنازے پر نہ پہنچ سکا، تدفین کے بعد مزار پر فاتحہ خوانی نصیب ہوئی۔

إن لله ما أخذ وله ما أعطى وكل شيءٍ عنده بأجلٍ مسمّى فالحمد لله رب العالمين حمد الصابرين إلى يوم الدين۔

محرم الحرام ۱۳۹۶ھ، فروری ۱۹۷۶ء

# حضرت مولانا عبدالباری انصاری لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

جمعہ کے مبارک دن، ۲۰ محرم ۱۳۹۶ھ (۳۰ جنوری ۱۹۷۶ء) دورِ حاضر کے اسلامی مفکر، عصرِ حاضر کے متکلم و فیلسوف حضرت مولانا عبدالباری انصاری لکھنوی ہمیشہ کے لئے ہم سے رخصت ہوگئے اور ان کی روح پاک عالمِ غیب کی طرف پرواز کرکے واصل بحق ہوگئی، إنا للہ وإنا الیہ راجعون۔ وہ عالم تھے، وہ عارف تھے وہ صوفی باصفا تھے، سراپا اخلاص تھے، ورع و تقوی کے پیکر تھے، عصرِ حاضر کے علماءِ ربانیین کے ایک ممتاز فرد تھے، حیدرآباد دکن کی سرزمین میں دنیا سے الگ ہوکر اپنی دنیا بسانے والے ایک ہی شخص نظر آئے، مرحوم کا ابتدائی تعارف حضرت مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کی "سیرۃ النبیؐ" کے جزءِ سوم سے ہوا جس میں معجزات پر ان کا فاضلانہ مضمون ہے، پھر غالباً ۱۳۵۹ھ میں حیدرآباد دکن میں پہلی ملاقات کا شرف بعیت حضرت مولانا مناظر احسن گیلانی مرحوم حاصل ہوا، دوسری ملاقات کا شرف اس وقت نصیب ہوا جب میں دارالعلوم اسلامیہ ٹنڈو اللہ یار میں ۱۳۷۰ھ میں اقامت پذیر تھا اور مہمانی کی سعادت بھی نصیب ہوئی اور دو ایک علمی مجالس بھی رہیں جس میں ہم دونوں ایک دوسرے کے بہت قریب ہوئے اور "صدقِ جدید" میں مرحوم نے اپنے سفرنامے میں اس کا ذکر بھی فرمایا، پھر تیسری ملاقات کی سعادت کراچی میں حاصل ہوئی جبکہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ کراچی کی بنیاد پڑ چکی تھی، اس مرتبہ الحمد للہ قریب سے قریب تر دیکھنے کا موقع ملا اور مجالس میں ان کو اچھی طرح پالیا اور عقیدت ان سے بڑھ گئی، فکر کی گہرائی میں، قرآنی حقائق کے ذوق میں بے مثل تھے، نئی نسل کی تربیت و اصلاح پر غور کرنے میں بے نظیر تھے، جدید فلسفے اور جدید الٰہیات پر ان کی نظر اور ہمہ گیری حیرت انگیز تھی ان جدید فلاسفہ کے نظریات پر اتنی وسیع نظر تھی کہ حیرت ہوتی تھی۔ گویا ان کے سر پر جوتے مارے ہیں، ان کی نظیر نہیں ملتی ان کے افکار کو جس جستجو اور عرق ریزی سے یکجا کرکے ان سے استنباط کرتے تھے انہی کا حصہ تھا۔ حضرت حکیم الامت کے دامن سے وابستگی سے تو ان کی دنیا ہی بدل گئی، اپنی جائداد اور وسائلِ معاش کو خدمتِ دین کے لئے وقف کرکے حضرت تھانوی قدس سرہٗ کے علوم اور حقائق و معارف کو جدید نسل کی رہنمائی کے لئے مفید سے مفید و مؤثر بنانے کے لئے تمام قلمی و فکری صلاحیتیں ختم کردیں اور یہ ان کی زندگی کا اہم ترین کارنامہ ہے، حضرت تھانوی قدس سرہٗ کی تمام مختلف الانواع تصانیف سے متفرق موضوعات سے منتشر

ملفوظات سے مواعظِ حکیمہ سے ایک ایک چیز موضوع کے تحت یکجا کر کے روح نکال دی اس کی مؤثر تمہیدات اور منقح تشریحات سے چار چاند لگا دیئے درحقیقت تمام امت پر اور خصوصاً تھانوی بارگاہ کے خوشہ چینوں پر ناقابلِ فراموش احسان کیا ہے۔

اصلاح علم وعمل کے نام سے سورہ "العصر" کی تفسیر لکھ کر تمام علماء اور خادمانِ دین کو عبرت آموز سبق دیا، "سائنس اور مذہب" جیسی نافع وعظیم تصنیف سے تمام فلاسفہ اور ملاحدہ کے سر پر جوتے لگائے اور اللہ تعالےٰ کی حجت پوری کر دی، زہد وقناعت کی قابلِ رشک زندگی بسر کی، تمام مرغوبات و لذائذ کو یک قلم ترک کے زاہدین کے لئے نظیر قائم کر گئے، بلاشبہ دورِ حاضر کی مخلص ترین باخدا شخصیت تھی افسوس کہ ان کے کمالات وخصائص ان کے ساتھ دفن ہو گئے علماء اور اربابِ قلم میں اس ذوق اور ان خصوصیات کی کوئی ہستی نظر نہیں آتی۔ إنا للہ وإنا إلیہ راجعون۔

ع خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

اللہ تعالیٰ کی ہزار ہزار رحمتیں ہوں اس مشتِ استخوان پر اور ہزاروں ہزار رحمتیں ہوں ان کی روحِ پر فتوح پر جنت الفردوس میں اپنے حضرت شیخ تھانوی کے جوارِ قدس میں مقام اعلیٰ نصیب ہو اور ان کی روح ان مخلصانہ ومحققانہ تصانیف کے ثمرات سے اور فقیرانہ زندگی کی برکات سے مالا مال ہو آمین آمین یارب العلمین وصلی اللہ علی صفوۃ البرایا خاتم النبیین سیدنا محمد وآلہ وصحبہ أجمعین۔

نوٹ:۔ ان چند سطور سے مرحوم سے جو عقیدت تھی اس کا حق ادا نہیں ہو سکا اس لئے اپنے بصائر وعبر میں اس اجمالی تعارف کے بعد میں برادرم محترم مولانا غلام محمد صاحب حیدر آبادی کا مضمون جو مرحوم کی سوانح حیات پر مشتمل ہے شائع کیا جاتا ہے۔

دار العلوم ندوۃ العلماء (لکھنؤ) کی گود اور شبلوی تربیت سے جو صاحب خبر و نظر اور اہلِ تحقیق وکمال علماء نکلے، ان میں کی ایک امتیازی شخصیت حضرت مولانا عبد الباری ندویؒ کی ہے اور وہ اپنی شانِ امتیازی میں کسی تصدیقِ غیر کے محتاج بھی نہیں، ان کی تصانیف ان کے مقالات اور ان کے گرانقدر تراجم ان کے تعین امتیاز کے لئے کافی ہیں۔

---

ع حاجتِ مشاطہ نیست روئے دلآرام را

## خاندان اور ولادت :-

مولانا کے خاندان میں علم دین اور طبابت کا چرچہ رہا اور زہد و تقویٰ کا دور دورہ بھی، مولانا کا جدی سلسلۂ نسب حضرت عبداللہ انصاریؓ سے ملتا ہے مگر چونکہ شجرۂ نسب محفوظ نہیں اور ہندوستان میں اچھی اچھی نسبتوں کو غلط انتساب سے پامال کر دیا گیا ہے اس لئے قوی قرائن اور تصدیقات کے باوجود مولانا نے اپنے نام کے ساتھ "انصاری" کبھی نہیں لکھا حالانکہ اور خویش و برادر برابر لکھتے ہیں۔

مولانا کا جدی وطن سترکھ (ضلع بارہ بنکی) تھا مگر مولانا کے والد ماجد آخر میں لکھنؤ آگئے تھے اور اپنے شیخ گرامی حضرت مولانا محمد نعیم فرنگی محلی رحمۃ اللہ علیہ کی محبت میں لکھنؤ کو اپنا وطن ثانی بنا لیا تھا، مولانا کی ولادت اپنے نانہالی وطن قصبہ کرسی میں ہوئی، جمعہ کا دن اور ۱۴ ذی الحجہ کی تاریخ یقین سے یاد ہے البتہ سنہ غالباً ۱۳۰۶ھ م یکم اگست ۱۸۹۰ء تھا، والد ماجد نے اپنے اس نونہال کا نام تجویز فرمانے کی درخواست حضرت فرنگی محلیؒ کی خدمت میں کی تو جواب ملا "خالق باری پوری کر دو"[1] مراد یہ تھی کہ والد کا نام چونکہ عبدالخالق تھا، فرزند کا نام عبدالباری رہے۔ چنانچہ رکھ دیا گیا۔

## تعلیم :-

بسم اللہ تو خود حضرت مولانا فرنگی محلیؒ نے کرائی، ابتدائی تعلیم مولوی توکل حسین رحمۃ اللہ علیہ سے قصبۂ سترکھ ہی میں ہوئی، عربی کی ابتداء پدرِ بزرگوار سے ہوئی، پھر کچھ دن اپنے بڑے چچا حکیم امجد علی مرحوم سے ہوئی جو حضرت مولانا عبدالحئی فرنگی محلیؒ کے شاگرد اور معصوم صفت بزرگ تھے اس کے بعد شوال ۱۳۱۹ھ کو دارالعلوم ندوۃ (لکھنؤ) میں داخلہ لیا، یہ وقت تھا کہ ابھی دارالعلوم علامہ شبلی نعمانیؒ کے ہاتھ میں نہیں آیا تھا اور یہاں تعلیم ٹھیک تھی نہ تربیت، سالِ چہارم تک پہنچے تھے کہ والدِ بزرگوار نے مولانا کو یہاں سے ہٹا کر مولانا محمد ادریسؒ کے پاس نگرام (ضلع لکھنؤ) بھیج دیا۔ مولانا گرامی کی مختصر صحبت نے شاگرد میں علمی ذوق اور دینی مذاق یہ یک وقت بیدار کر دیا مگر چند ہی مہینے یہاں رہنے پائے تھے کہ ندوہ کی زمامِ کار علامہ شبلیؒ کے ہاتھ میں آگئی اور مولانا دوبارہ ندوہ پہنچ گئے اور اب ایک ہی برس میں مولانا کا شمار ممتاز طلباء میں ہونے لگا، چنانچہ سالانہ امتحان میں اول آئے اور مدرسہ کے مہتمم و صدر مدرس مولانا حفیظ صاحب نے جوابات کا پرچہ دیکھ کر حیرت د

---

[1] یہ سب باتیں مولانا نے اپنے مختصر خود نوشت حالات "اسباقِ زندگی" میں لکھی ہیں جس کی ایک نقل احقر کو ارسال فرمائی تھی۔

محبت سے فرمایا کہ "یہ اس عِظَامًا نَخِرَۃً[1] کے جوابات ہیں؟" مولانا چونکہ ابتدا ہی سے نحیف اور بس ہڈیوں کا ڈھانچہ ہی ڈھانچہ تھے اس لئے یہ خطاب پُر لطف رہا۔ غرض مولانا کے جواہر اب کھلنے لگے اور خود انہی کے بقول :-

"سید (سلیمان) صاحب و مولوی عبدالسلام صاحب وغیرہ زیادہ ہونہار منظورِ نظر دو چار طالب علموں سے بس دوسرے ہی درجہ پر مولانا (شبلی) کی نظر شفقت ہمیشہ اپنے اوپر پاتا رہا[2] اور "عربی زبان میں زبردستی مقرر بننے میں اتنی کامیابی حاصل کی کہ ایک دن استادِ محترم (علامہ شبلی) نے خود اپنے سامنے تقریر کرائی اور پسند کی[3]

مگر ابتداء ہی سے مولانا کا رجحان تاریخ و ادب کے بجائے فلسفہ و معقولات کی طرف تھا اور اسی جہت سے وہ علامہ شبلی کے گرویدہ تھے، چنانچہ ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں :-

"طبیعت کو نسبتہً عقلیات سے کچھ لگاؤ زیادہ پایا اور وہ بھی عقلیاتِ جدیدہ سے جس کی شُد بُد رسائل خصوصاً المقتطف سے شروع ہوئی، دین و مذہب کا جوڑ عقلیات میں "کلامیات" سے زیادہ لگتا ہے اور جس طرح الفاروق و المامون کا مصنف تاریخ پسندوں کا آئڈیل بنا اسی طرح الکلام کا مصنف اس عقل کے دیوانے کا بن گیا[4]۔

مولانا ابھی آخری درجہ میں تھے کہ علامہ سید سلیمان ندویؒ ندوہ میں استاد مقرر ہوئے اور مولانا کا ایک سبق علامہ سے متعلق بھی رہا، اس کا تذکرہ خود مولانا نے ہی کیا ہے کہ :-

"ہمارے سید العلم (علامہ سلیمان) کی قلمرو سے ماشاء اللہ کلامیات وعقلیات کی اقلیم بھی باہر نہ تھی . . . سید صاحب کے علم و عقل کا اتنا قائل تھا کہ اپنے شکوک و شبہات انہی کے سامنے زیادہ پیش کرتا رہا۔ ایک مرتبہ جبر و قدر کے متعلق اچھی طرح یاد ہے کہ انہی کی تفہیم و توجیہ سے خوب تشفی ہو گئی گو بعد میں شرحِ صدر الحمد للہ خود کتاب اللہ سے نصیب ہوا"[5]

---

[1] قرآن میں کفار کا قول نقل ہوا ہے ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَة ۔ یعنی کیا ہم جب کھوکھلی ہڈیاں ہو جائیں گے (تو دوبارہ زندہ کئے جائیں گے) [3،2] سلیمان نمبر معارف (مئی ۱۹۵۵ء) کا مضمون "سیرۃ السید کے کچھ انمول سبق"

[4] مولانا کا مضمون مشمولۂ سلیمان نمبر معارف (مئی ۱۹۵۵ء) محولہ سابق .

[5] مولانا کا مضمون مشمولۂ سلیمان نمبر معارف (مئی ۱۹۵۵ء) محولہ سابق ۔

بہرکیف ۱۹۱۰ء میں مولانا نے دارالعلوم ندوہ سے فراغت حاصل کی۔

## مزید تعلیمی جدوجہد:

"ندوہ نے دارالعلوم قائم کرکے دینی تعلیم و تربیت کے جن نئے مقاصد کا بیڑا اٹھایا تھا، ان میں سب سے نمایاں وقت کا ایک اہم دینی مطالبہ ایسے علماء کا پیدا کرنا تھا جو عصری تقاضوں اور علوم و فنون سے آگاہ ہوں اور ان کے مقابلہ میں دین کی علمی و عملی خدمات کا حق ادا کرسکیں اس مقصد عظیم خصوصاً جدید علوم و فنون کے لئے جیسا سامان و سرمایہ درکار تھا ندوہ کو کبھی میسر نہ آیا"[۱]۔ چنانچہ فلسفہ جدیدہ میں مہارت حاصل کرنے کے لئے مولانا میں انگریزی سیکھنے کی جو تڑپ تھی اس کی تسکین کے سامان خود کرنے پڑے، والد ماجد نے اس میں تعاون سے گریز فرمایا، آخر علامہ شبلی ہی کی مربیانہ توجہ سے علی گڑھ ایجوکیشنل کانفرنس سے پندرہ روپیہ ماہوار قرض کے طور پر وظیفہ ملا اور شیخ مقبول حسین صاحب (تعلقدار گدیہ بارہ بنکی) کے پاس جو اس وقت کشمیر میں ریوینیو منسٹر تھے چلے گئے، یہاں انٹرنس کے امتحان میں شرکت کی مگر ناکام رہے پھر بھی ہمت نہ ہاری اور اپنی ذاتی کوشش و محنت سے زبان انگریزی میں وہ مہارت حاصل کی کہ فلسفہ کی کئی ٹکسالی کتابوں کے بہترین تراجم اردو میں کرکے بڑے بڑے ڈگری یافتوں کو پیچھے کرگئے اور اس امتیازی ندوی زمرہ کے فرد فرید بن گئے جس کے متعلق ایک جگہ خود ہی مولانا نے تحریر فرمایا ہے:

"پھر بھی (یعنی ندوہ کی بے سروسامانی کے باوجود) بہت سے ندویں نے اس روح سے چونک کر (جو قیام ندوہ کی محرک تھی) ذاتی شوق و شغف اور کوششوں سے جس حد تک ندوہ کے مقصد کو پورا کرسکتے تھے کیا اور جماعتی حیثیت سے ندوی قلم نے جدید طبقات میں جو اعتبار پیدا کیا اور کم و کیف دونوں طرح جو خدمات انجام دیں، کسی دوسرے مدرسہ و ادارے میں اس کی مثالیں شاذ و نادر افراد ہی تک ملتی ہیں، وہ بھی اعتراف کرنا چاہئے کہ ندوہ ہی کی آواز بازگشت ہے"[۲]

## دکن کالج سے وابستگی:

علامہ شبلی کے آخر حیات میں حضرت مولانا سید سلیمان ندوی کمبئی یونیورسٹی کے مشہور دکن کالج پونہ میں عربی و فارسی کے لکچرر تھے[۳] مگر وسط نومبر ۱۹۱۴ء میں استاذ عالی مقام نے جب اپنے مرض الموت[۴] میں

---

[۱،۲] مولانا کا مضمون شمولہ سلیمان نمبر معارف (مئی ۱۹۵۵ء) [۳] محولہ سابق [۴] حیات شبلی از علامہ سلیمان ندوی ص ۷۲۳

حضرت مولانا کو طلب فرما کر اپنی جانشینی اور سیرۃ النبیؐ کی تکمیل کی وصیت فرمائی تو حضرت مولانا نے کالج کا تعلق یک لخت ختم فرما دیا تھا، یہ جگہ ۱۱، اکتوبر ۱۹۱۵ء کو مولانا عبد الباریؒ سے پُر کرائی گئی، یہاں آکر مولانا کو فلسفہ کے عمیق مطالعہ کا موقع ملا، زیادہ دل چسپی تاریخ فلسفہ سے رہی اور اس نے پہلے پہل تو "ارتیابیت" سے دو چار کر دیا لیکن ساتھ ہی ساتھ فلسفیوں میں سب سے زیادہ برکلے کا فلسفہ دل کو اتنا لگا کہ اس کی اصل کتابوں کو مولانا نے پڑھا، پرنسپلز آف ہیومن نالج Principal of Human Knowledge کا مبادیٔ علم انسانی کے نام سے ترجمہ فرما دیا، برکلے کی اس کتاب اور اس کے فلسفہ نے "مادیت" کی بنیاد اس طرح ڈھا دی ہے کہ تاریخ فلسفہ میں پھر کبھی وہ سر نہ اٹھا سکی بلکہ اس کے بعد فلسفہ کی تاریخ کہنا چاہیئے کہ گھوم پھر کر "مادیت" کے خلاف "تصوریت Idealism کی تاریخ بن گئی"۔ [1]

## گجرات کالج سے تعلق :۔

بمبئی یونیورسٹی کی ملازمت کے تعلق ہی نے دکن کالج (پونہ) سے چند ماہ کے لئے گجرات کالج احمد آباد پہنچا دیا، اسی اثنا میں سورت میں آل انڈیا ایجوکیشنل کانفرنس کا اجلاس ہوا اور مولانا حبیب الرحمن خان شروانی کے اصرار پر مولانا عبد الباری صاحب نے وہ معرکۃ الآرا لکچر دیا جو بعد میں "مذہب و عقلیات" کے نام سے چھپ کر نہ صرف جدید و قدیم اہل علم میں مقبول ہوا بلکہ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ نے اس کو "دین کا آہنی قلعہ" قرار دیا، اس کا نفع دوسروں کو جو پہنچا اور پہنچا رہے گا وہ تو الگ رہا، خود مصنف گرامی کو بھی خود انہی کے الفاظ میں یہ ہوا کہ لا الٰہ کے سلب سے فہم و شعور کے ساتھ الا اللہ کے ایجاب کی طرف پھیر دیا اور بعد کو یہی لکچر ایک بڑے منفرد رنگ صاحب حال و قال بزرگ کی نظر نصیب ہو جانے کا حیلہ بنا۔ [1]

## حیدرآباد آمد اور حضرت مولانا محمد حسین رحمۃ اللہ علیہ سے ربط :۔

۱۰ مارچ ۱۹۲۰ء کو گجرات کالج سے علیحدگی کے بعد پروفیسر شیخ عبد القادر (آئی، ای، ایس) کے اصرار پر مولانا ان کے ہمراہ حیدرآباد دکن آئے، مقصد کتب خانہ آصفیہ سے استفادہ اور تحقیقی تشنگی کی سیرابی تھی حیدرآباد پہنچ کر جامعہ عثمانیہ کے پروفیسر الیاس برنی مرحوم کے واسطہ اور تعارف سے

---

[1] ۲۰۱ "اسباقِ زندگی" محولہ سابق

عالی مرتبت چشتی بزرگ حضرت مولانا محمد حسین قدس سرہٗ کی زیارت نصیب ہوئی اور قیام حیدر آباد کے بعد تو مستقل ربطِ عقیدت قائم ہو گیا، مولانا ان بزرگ سے جس درجہ متاثر رہے اس کا اندازہ ان کی اس عبارت سے ہوتا ہے:۔

"مولانا (محمد حسینؒ) کی وجودی توحید کی تعبیر و تفہیم ایک طرف عقلیت و فلسفیت کے مارے ہوؤں کے حق میں ان کو لاالٰہ سے الا اللہ تک پہنچانے کے لئے بڑا کامیاب راستہ تھا، دوسری طرف وحدۃ الوجود کی تمام تعلیمات سے حلول و اتحاد یا خالق و مخلوق کی عینیت کے جو نتائج و خطرات پیدا ہوتے ہیں ان کی بڑی شد و مد سے نفی فرماتے اور خالق و مخلوق کی غیریت پر پورا زور دیتے تھے، خاص کمال یہ تھا کہ اپنی اس وجودیت کی توجیہ و تائید میں آیات و احادیث سے بہت کام لیتے تاہم تھا یہ دراصل ایک فلسفہ مگر مولانا کا یہ سراپا حال بلکہ مقام بن گیا تھا۔ ۔ ۔ نشہ کی تیزی و سرشاری تھی جس کے فیض سے کوئی بڑا محروم ہی اتنا محروم ہوتا ہوگا جو کچھ نہ کچھ ایمان کے ذوق و حلاوت کا اثر لے کر مولانا کی مجلس سے نہ اٹھتا ہو، ورنہ مولانا کے نظری فلسفہ کی حد تک بقول مولانا گیلانی کے مستثنیات کے سوا باقی "بز اخفش" ہی رہتے: راقم ہذا کا شمار گو مستثنیات ہی میں تھا تاہم مولانا کے قدموں میں مجھ کو بھی سب سے بڑی دولت یہی ملی کہ پہلے پہل لا الٰہ الا اللہ کی ایمانی حقیقت کا انکشاف ہوا اور اس کی ایمانی حلاوت سے بقدرِ ظرف لذت شناس ہوا۔ اعلی اللہ مقامہ[1]۔

## دار المصنفین سے تعلق:۔

۱۹۱۵ء میں سید الطائفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ دار المصنفین (اعظم گڑھ) کی بنیاد رکھ چکے تھے۔ مولانا عبد الباری صاحبؒ جب بمبئی یونیورسٹی کی ملازمت سے فارغ ہو چکے تو علامہ ممدوحؒ نے انہیں دار المصنفین آنے کی دعوت دی چنانچہ مولانا یکم دسمبر ۱۹۲۰ء کو یہاں آگئے اور اواخر اگست ۱۹۲۲ء تک یہاں مصروفِ کار رہے۔

## جامعہ عثمانیہ سے تعلق:۔

اس وقت تک حیدر آباد دکن میں عثمانیہ یونیورسٹی کی داغ بیل پڑ چکی تھی، مولانا کو جامعہ کی طرف سے اولاً چھ سو روپے کی مترجم فلسفہ کی جگہ پیش کی گئی مگر مولانا نے عذر فرمایا کہ "اخلاقیات کی ایک کتاب یعنی میکنزی کی "مینول آف ایتھکس" کا اُجرت پر ترجمہ کر کے مستقلاً درسی کتابوں کے ترجمہ کو پیشہ بنانے

[1] اسباق زندگی بحوالہ سابق

کی ہمت ذرا بھی نہ رہی لے اس انکار کے بعد پھر اسی گریڈ کی فلسفہ کی پروفیسری کی پیش کش جامعہ عثمانیہ کی طرف سے کی گئی بلکہ چونکہ صدر شعبۂ فلسفہ تین سال کے لئے تعلیمی رخصت پر ولایت گئے ہوئے تھے اس لئے ان کی قائم مقامی کا سو روپے ماہوار مزید الاؤنس بھی پیش کیا گیا، مولانا کو اس پر بھی دارالمصنفین کی مفارقت گوارا نہ تھی لیکن حضرت علامہ سید سلیمان ندویؒ کے اصرار پر ۶ ستمبر ۱۹۲۲ء کو مولانا باضابطہ طور پر جامعہ عثمانیہ سے متعلق ہو گئے اور حیدرآباد میں مستقل طور پر تشریف لے آئے اور پھر ۵۵ سالہ میعادِ عمر ختم کر کے اگست ۱۹۴۵ء میں وظیفہ پر سبکدوشی حاصل فرمالی اور اپنے وطن لکھنؤ لوٹ آئے۔

## پروفیسرانہ امتیاز:۔

حیدرآباد میں حضرت مولانا مناظر احسن گیلانیؒ کی شخصیت اپنی علمی جامعیت کے علاوہ سادگی، شگفتگی اور حسن خطابت کی وجہ سے اندرون و بیرون جامعہ عثمانیہ بڑی مقبول تھی مگر جہاں تک درس یا لکچر کی بات ہے حضرت مولانا عبدالباریؒ کی دھاک کالج میں بہت زیادہ تھی اور شعبۂ فلسفہ میں جہاں ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم مرحوم جیسے ذہین اور لسان پروفیسر موجود تھے درس و تدریس میں مولانا کا کوئی حریف نہ تھا، مولانا کا لکچر نہایت وزنی، مدلل، مربوط اور غیر متعلقات سے پاک ہوتا تھا، ان کے جملے اس قدر جچے تلے ہوتے تھے کہ نہ تو کوئی لفظ ہٹایا جا سکتا تھا نہ تفہیم و استدلالیت میں کہیں تشنگی محسوس ہوتی تھی، مگر مولانا نے مسندِ درس کے علاوہ تقریر کے عام پلیٹ فارم پر آنا کبھی پسند نہیں فرمایا اور جب لوگوں نے اصرار کیا بھی تو یہ فرما کر دامن چھڑا لیا کہ انسان پیٹ کی خدمت کرے یا دین و ملت کی، دو خدمتیں یکجا ہوں تو کسی ایک کا بھی حق ادا نہیں ہو سکتا، میں پیٹ کی خدمت (یعنی جامعہ کی ملازمت) میں لگا ہوں اس لئے دینی و ملی پلیٹ فارم پر آنا نہیں چاہتا۔

## فلسفی و متکلم علماء میں مولانا کا مقام:۔

سیرۃ النبی کی تیسری جلد جب معجزات پر تیار ہو رہی تھی تو علامہ سید سلیمان ندویؒ نے "دلائل معجزات اور فلسفۂ جدیدہ" کا حصہ خاص طور پر مولانا عبدالباری ندویؒ سے لکھوایا اور اسی اعلان و اظہار کے ساتھ اس مقالہ کو شریک فرمایا کہ ہمارے زمرۂ علماء میں فلسفۂ جدید کا واقف کار مولانا عبدالباری ندوی سے بڑھ کر کوئی نہیں لے۔ یہ اس وقت کی بات ہے اب تو مولانا کی پیش کش "مذہب اور سائنس" نے ان

---

لے سیرۃ النبی جلد سوم (پہلا ایڈیشن)

کی انفرادیت کو اظہر من الشمس کر دیا ہے۔

## مولانا کی نگاہ میں فلسفہ کا مقام :۔

متکلم جب علم کلام کا رد کرتا ہے یا فلسفی جب فلسفہ کی تردید کرتا ہے تو وہ دراصل باطل کلام اور بے دین فلسفہ پر زد لگاتا ہے ورنہ کاٹتا تو لوہے کو لوہا ہی ہے وہ تردید خود ایک صحیح نمونۂ علم کلام اور صحیح فلسفۂ اسلام ہوتی ہے چنانچہ "تہافۃ الفلاسفہ" لکھ کر امام غزالی کچھ زمرۂ فلاسفہ سے باہر نکل نہیں آئے اور نہ "الرد علی المنطقیین" لکھ کر علامہ ابن تیمیہ معقولین کے گروہ سے خارج ہو گئے اسی طرح ہمارے ممدوح (رحمۃ اللہ علیہ) کے ہاں بھی کلام و فلسفہ کا رد ملتا ہے مگر وہ خود ایک صحت بخش کلامیاتی اور فلسفیانہ افادہ ہے۔ نفس فلسفہ و کلام کی افادیت سے انکار خود حضرت ممدوح کو بھی نہیں، "اسباق زندگی" ہی کے ضمن میں ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں: "فلسفہ کو اگر اس کے اصل موضوع و مقصد تلاشِ حقیقت کے بجائے صرف فلسفی یا ڈاکٹر دپروفیسر بننے بنانے کے لئے نہ پڑھایا جائے تو خالص عقل کی راہ سے فلسفہ خصوصاً جدید فلسفہ سے زیادہ خدا تک پہنچانے والا کوئی دوسرا علم قطعاً نہیں البتہ نرا کتابی فلسفی اسی طرح خطرۂ ایمان ہے جس طرح نیم طبیب خطرۂ جان۔"

## جامعہ میں فلسفہ کے علاوہ قرآنی خدمت :۔

علامہ شبلیؒ نے اپنے شاگردوں میں ایک خاص ذوق یہ پیدا کیا تھا کہ تاریخ ہو یا فلسفہ و علم کلام ان چیزوں کو ذریعہ بنا کر اصل مدعا قرآن پاک ہی کی پیش کش ہو۔ مولانا عبدالباری رحمۃ اللہ علیہ میں یہ ذوق بدرجۂ کمال پیدا تھا، البتہ اس سے واقف وہی حضرات تھے جو ان سے قریب تھے، جامعہ عثمانیہ میں مولانا استاد تھے تو شعبہ فلسفہ ہی کے مگر چونکہ حضرت مولانا گیلانیؒ اُن کی قرآنی بصیرت کے معترف تھے اس لئے شعبۂ دینیات کے وہ طلباء جو قرآنی تحقیقات کو اپنا موضوع بنا لیتے تھے، حضرت گیلانیؒ اُن کو مولانا ہی کے سپرد فرما دیتے تھے، میرے ایک دوست نے جو شعبۂ دینیات میں ایم اے کر رہے تھے اپنے مقالہ کا موضوع "ہماری تفاسیر قرآنی میں اسرائیلیات کی آمیزش" (الفاظ من و عن محفوظ نہیں مفہوم ٹھیک یہی تھا) لیا تھا اور یہ مقالہ حضرت مولانا عبدالباری ہی کی زیر نگرانی تیار ہوا تھا، وہ مولانا کی ژرف نگاہی اور قرآن پاک میں گہری نظر کے بڑے مداح تھے۔

خود مولانا کی تحریروں میں موقع بہ موقع یہ اظہار ملتا ہے کہ انہیں اصل لگاؤ بس کتاب اللہ ہی

سے تھا اور وہی ان کی فہم و بصیرت کا اصل سرچشمہ تھا" قرآن کا دو آیاتی نظامِ صلاح و اصلاح" کے زیرِ عنوان مولانا نے سورۂ والعصر کی جو توضیح و تشریح فرمائی ہے وہ مولانا کی بصیرتِ قرآنی اور نزاکتِ فہم کا ایک کھلا مرقع ہے۔

**پھر ترجمہ کا کام:۔**

کلامیات و قرآنیات کی خدمت تو انجام پا ہی رہی تھی مگر دار الترجمہ والے برابر مولانا کے پیچھے لگے رہے اور مولانا کے بے مثل تراجم علمِ اخلاق (مینول آف ایتھکس) فہمِ انسانی (ہیومینس انڈرسٹینڈنگ) اور مبادیٔ علمِ انسانی (پرنسپلس آف ہیومن نالج) کی روشنی مولانا کے لئے بلائے جان ہو چکی تھی، بالآخر اسٹاؤٹ کی "مینول آف سائیکالوجی" کا ترجمہ بھی "حدیقۂ نفسیات" کے نام سے کر ڈالا اور شائع ہو گیا اس کے بعد مولانا نے ترجمہ کی مستقل خدمت سے انکار فرما دیا البتہ اپنی زیرِ نگرانی اور اپنی ذمہ داری ترجمہ کرا دینے کی خدمت بہ مجبوری اپنے ذمہ رکھ لی۔ آج کی بڑی بڑی مسلم سلطنتوں کے لئے عبرت و سبق کا مقام ہے کہ دار الترجمہ جامعہ عثمانیہ نے ایک اہلِ فن کی ایسی قدر کی کہ مولانا کی صرف تین کتابوں کے لئے اس وقت دس ہزار کی رقم مترجم گرامی کی خدمت میں پیش کر دی گئی تھی۔

**مولانا کا مترجمانہ امتیاز:۔**

مولانا کے تراجم کا امتیاز یہ ہے کہ ان پر ترجمہ کا گمان ہی نہیں ہوتا، وہ بڑے سے بڑے اہلِ فن کے خزانۂ خیال اور طرزِ ادا پر اس طرح قبضہ جما لیتے ہیں کہ وہ قابض کی ملک بن جاتا ہے ایسا مترجم شاذ ہی ملتا ہے، ایک مرتبہ میں اپنے مرشدِ طریقت حضرت علامہ سید سلیمان ندویؒ کی خدمت میں حاضر ہوا، ان کے دستِ مبارک میں مولانا عبد الباری رحمۃ اللہ علیہ کی مترجمہ کوئی کتاب تھی، میری طرف دیکھ کر حضرت شیخ فرمانے لگے "آپ کے ہاں کا کوئی ترجمہ ہمارے مولانا عبد الباری صاحب کے تراجم کی ٹکر کا نہیں، ترجمہ کی خوبی یہ ہے کہ وہ ترجمہ محسوس نہ ہو۔"

**دماغ سے دل کی طرف:۔**

حیدر آباد کے مستقل قیام اور حضرت مولانا محمد حسین رحمۃ اللہ علیہ سے ربطِ مسلسل کی وجہ سے مولانا کبھی کے دماغ سے دل کی طرف آ چکے تھے، ایمانی حقیقت مولانا پر منکشف ہو چکی تھی بلکہ اس کے لذت شناس بن چکے تھے خود تحریر فرماتے ہیں اور کس قوتِ عرفانی سے:۔

"فلسفہ سے آگاہ ہو چکا تھا، وجودیت کا تصوف کے نام سے نظری فلسفہ لاالٰہ الا اللہ کے روپ میں فلسفہ ہی نظر آتا رہا بلکہ عقل وفکر کی راہ بھی جس راہ کی نشان دہی کرتی رہی وہ خالص ایمانی تصدیق یا "صدیقیت" ہی کی تھی اور خوب تحقیق ہو گیا کہ عالمِ شہادت میں رہتے ہوئے عالمِ غیب کے متعلق جب خود رسول کو آمن الرسول بما اُنزل الیہ سے چارہ نہیں تو مابعد الطبیعاتی غیوب یا حقائق کے باب میں فلسفیانہ یا عقلی گدوں کی حقیقت لال بجھکڑوں کے تفلسف سے زیادہ ہو ہی کیا سکتی ہے۔ اس لئے سچ یہ ہے کہ مجھ کو تو عقل و فلسفہ کی بے چارگی ہی نے یہ بتایا کہ محمد رسول اللہ کی یافت کے بغیر لا الٰہ الا اللہ کی صحیح و معتبر یافت بھی ناممکن ہے اللہ پر ایمان صرف وہی معتبر ہے جو رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے واسطے سے ہو۔" کلام اللہ" کا کلام اللہ ہونا تک رسول اللہ کے رسول اللہ ہونے اور جاننے پر موقوف ہے [1]۔

**حضرت حکیم الامت سے تعلق فنائیت** :- فلسفیانہ تصوف کے بجائے خالص اتباعِ سنت والی نگاہ سے مولانا نے جو جستجو کی تو دو ہستیاں یعنی حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ اور حکیم الامت شاہ اشرف علی تھانویؒ ایسی نظر آئیں کہ ان کو مقتدا بنا کر دل کو سکون میسر آ سکتا تھا چنانچہ تھانہ بھون اور دیوبند کا سفر خاص اسی غرض سے کیا اور دونوں ہی جگہ تشفی پائی مگر" تھانوی رنگ میں علم و عمل دونوں کے اعتبار سے اکمالِ دین و اتمامِ نعمت والے خدا کے پسندیدہ اسلام کی جیسی حدود شناسانہ اور متوازن اسلامیت کا نظارہ نصیب ہوا، اس کی جامعیت اور محبوبیت تو ایسی تھی کہ خود اپنی آنکھوں دیکھی نہ ہوتی تو نہ کسی زبان و قلم کے بیان میں آ سکتی نہ اپنی سمجھ میں [2]" پھر یہ ہوا کہ ۳۰ جون ۱۹۲۸ء کو خود حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ ہمارے مولانا عبدالماجد دریابادی مدظلہٗ کو لے کر تھانہ بھون شریف لائے اور دوسرے دن یکم جولائی کی صبح کو ان دونوں اصحاب کو حضرت حکیم الامتؒ کی خدمت میں پیش کیا کہ بیعت فرمالیں، حکیم الامتؒ نے فرمایا" خدمت سے انکار نہیں مگر بیعت آپ ہی فرمالیں"۔ چنانچہ تحت الامر مولانا عبدالباری صاحبؒ نے اس سفر کے بعد حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت کر لی مگر اصلاح کا تعلق اور دراصل قلب و روح کا انجذاب حضرت تھانوی قدس سرہٗ ہی سے رہا [3]۔

---

[1] اسباقِ زندگی [2] اسباقِ زندگی۔

[3] تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو" حکیم الامت" مؤلفہ حضرت مولانا دریابادی۔

موسم گرما کی ہر چھٹی میں حیدر آباد سے تھانہ بھون پہنچ کر فیضانِ اشرفیہ سے مالا مال ہوتے رہے۔ انجذاب اس درجہ بڑھا کہ قبل از وقت جامعہ عثمانیہ سے پنشن لے کر تھانہ بھون میں جا رہنے کا عزم فرما لیا اور اس کے لئے درخواست بھی دے دی مگر جامعہ کی انتظامیہ نے اس وقت تک روکے رکھا جب تک کہ وہ چھوڑنے پر قانوناً مجبور ہی نہیں ہو گئی، پھر بھی پندرہ برس کا تعلق، کمالِ اتباع و انقیاد اور قوتِ استفادہ کی بدولت مولانا محبیت کی منزل سے گذر کر محبوبیت کے اوج پر پہنچ گئے اور حضرتِ شیخ کے خلیفہ مجاز قرار پائے۔

**تعلیماتِ اشرفیہ کا نشر:۔**

دل میں لگا کے اُن کی لو، کر دے جہاں میں نشرِ ضو
شمعیں تو جل رہی ہیں سو، بزم میں روشنی نہیں (مجذوبؔ)

یہ لگن یوں تو حکیم الامت قدس سرہٗ کے ہر خلیفہ مجاز کے دل میں حضرت کے وصال پر موجود تھی مگر تعلیماتِ اشرفیہ کی سب سے زیادہ ٹھوس، پائیدار مؤثر اور معتبر و مؤقر اشاعت صرف حضرت مولانا عبد الباری رحمۃ اللہ علیہ کے حصّہ میں آئی، مولانا نے مجددِ چہار دہم صدی کی تجدیدی مساعی کو جس قوت اور سلیقہ سے عالم آشکار کیا وہ انہی کا حصہ تھا اپنے سارے علمی کمال اور قلمی قوت کو صرف فرما کر حکیم الامتؒ کے سینکڑوں مواعظ، ہزار ہا ہزار ملفوظات اور بیسیوں تصانیف میں فکری غوطہ زنی کر کے تعلیماتِ اشرفیہ کو چار مجلدات (۱) تجدیدِ دینِ کامل (جس کا پہلا نام جامع المجددین تھا) (۲) تجدیدِ تصوف (۳) تجدیدِ معاشیات اور (۴) تجدیدِ تعلیم و تبلیغ میں نہایت خوبی سے جمع فرما دیا اور ان کی طباعت و اشاعت کے لئے خود اپنی جمع شدہ پونجی "وقف" (بہ اصلاحِ شرع) فرما دی، اللہ تعالیٰ نے ان تالیفات کو بڑی قبولیت بخشی، تجدیدِ تصوف کا تو عربی اور ترکی زبانوں میں بھی ترجمہ ہوا اور مشرقِ وسطیٰ میں تعلیماتِ اشرفیہ پھیل گئیں (اس سلسلہ کی اور خدمات کا ایک وسیع خاکہ مولانا کے پیشِ نظر تھا جو اب "آرزوئے خاک شدہ" بن کر رہ گیا)

**بحیثیت شیخ عارف:۔**

راقم الحروف کو مولانا سے نیاز مندی کی سعادت ۱۹۴۷ء ہی سے حاصل تھی مگر اس وقت حضرت مولانا سید مناظر احسن گیلانی سے اصل محبت و فدویت کا تعلق تھا اور حضرت مولانا عبد الباری صاحب سے محض مولانا گیلانی کے ایک صادق و محترم رفیق کی حیثیت سے جانتا تھا مگر کوئی گیارہ برس بعد

جب حضرت مولانا عبدالباری کراچی تشریف لائے اور سیدی و سید الملت حضرت مولانا سید سلیمان ندویؒ کے مہمان رہے تو اب اشرفی نسبت سے مولانا کو دیکھ کر بڑا اُنس محسوس ہوا[1] پھر مرشدِ اقدسؒ کی رحلت کے بعد جب اپنی عقیدت کا ارتکازی تعلق حضرت موصوف سے قائم ہوا اور قربِ باطنی میسر آیا تو دیکھا کہ وہ ایک زاہد و عابد، قانع و متوکل، فانی فی اللہ، اپنے شیخ کے اصولوں کے سختی سے پابند اور ایک مخلص داعیٔ آخرت ہی نہیں بلکہ حضرت پر اسمِ "رب" کی تجلی کا خاص ظہور اور اس صفتِ الٰہی کا خاص فیضان ہے اور ربوبیتِ باری تعالےٰ حضرت پر بالکل منکشف ہے، یہی سبب تھا کہ وہ ہر بات میں ربوبیت پر نظر رکھنے کی تاکید فرماتے اور مراقبۂ ربوبیت میں رسوخ کو ہر درد کی درمانی قرار دیتے تھے[2] اس اجمالی اشارہ کی تفصیل سے مجھ عاجز کی زبان قاصر ہے، مقصد اس اشارہ کر دینے سے صرف یہ دکھانا ہے کہ ہمارے ممدوح میں "موئے و میانے" کے ساتھ ساتھ "آنے" والی انفرادیت کا امتیاز بھی موجود تھا جو نادرات سے ہے ؎

شاہد آں نیست کہ موئے و میانے دارد — بندۂ طلعتِ آں باش کہ آنے دارد

رب رحمٰن و رحیم اپنے اس بندہ کی قبر کو پُر نور رکھے اور اس کے سرِ معرفت کو کمالِ تقدیس و شرف عطا فرمائے، بحرمت سید العارفین خاتم النبیین علیہ الصلاۃ والتسلیم)

---

[1] اس قیامِ کراچی کے زمانے میں میرے ایک دوست جو جامعہ عثمانیہ میں حضرت مولانا عبدالباری صاحب سے عقیدۃً ملتے رہتے تھے، مولانا کی تشریف آوری کے دوسرے یا تیسرے ہی دن میرے پاس آئے اور اپنا خواب سنایا کہ رات میں نے حضرت مولانا تھانویؒ کو دیکھا کہ کراچی تشریف لائے ہیں، کیا اس سلسلہ کے کوئی بزرگ تو یہاں آئے ہوئے نہیں ہیں؟ جب میں نے مولانا کی آمد کی اطلاع دی تو والہانہ حاضرِ خدمت ہوئے اور مولانا سے مل کر اور ان کے قدموں سے لپٹ کر اس قدر پھوٹ پھوٹ کر روئے کہ ماحول پر گریہ طاری ہو گیا، حالانکہ وہ مولانا کے عرفی مرید بھی نہ تھے، افسوس کہ وہ مولانا سے قبل ہی اللہ کو پیارے ہو گئے ؏ خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را۔

[2] احقر کے نام کئی الطاف ناموں میں اس کی تلقین ہے حتیٰ کہ جو سندِ خلافت اس ناکارہ و ہیچ کارہ کو حضرت نے عطا فرمائی اس میں بھی آخری وصیت یہی ہے کہ "سالک کے لئے اس سے زیادہ آسان راستہ نہ تجربہ میں آیا نہ سمجھ میں آیا کہ دنیا اور دین کے یہ دونوں حواشی اصل مضمون میں اضافہ ہیں (غلام محمد)

ربیع الاول ۱۳۹۶ھ، اپریل ۱۹۷۶ء

